میں مصروف ہوں گے اور) اُنھیں خوب رزق مل رہا ہوگا اور اچھی زندگی گذر رہی ہوگی۔ پھر (کچھ عرصہ کے بعد) صور پھونکا جائے گا جسے سُن کر سب انسان بیہوش ہو جائیں گے اور جو کوئی بھی اسے سُنے گا (دہشت کے سبب حیران ہوکر) ایک طرف گردن جھکادے گا اور دوسری طرف کو اُٹھادے گا۔

پھر فرمایا کہ سب سے پہلے جو شخص اس کی آواز سُنے گا وہ ہوگا جو اپنے اونٹوں کو پانی پلانے کا حوض لیپ رہا ہوگا۔ یہ شخص صور کی آواز سن کر بیہوش ہوجائے گا اور (پھر) سب لوگ بیہوش ہو جائیں گے پھر خُدا ایک بارش بھیجے گا۔ جو شبنم کی طرح ہوگی اس کی وجہ سے آدمی اُگ جائیں گے (یعنی قبروں میں مٹی کے جسم بن جائیں گے)۔ پھر دوبارہ صور پھونکا جائے گا۔ تو اچانک سب کھڑے دیکھتے ہوں گے۔

(مُسلم شریف)

بخاری اور مُسلم کی ایک حدیث میں ہے کہ رسولِ خدا صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ البتہ قیامت ضرور اس حالت میں قائم ہوگی کہ دو شخصوں نے اپنے درمیان (خرید و فروخت کے لیے) کپڑا کھول رکھا ہوگا اور ابھی معاملہ طے کرنے اور کپڑا لپیٹنے بھی نہ پائیں گے کہ قیامت قائم ہو جائے گی۔ (پھر فرمایا کہ) البتہ قیامت ضرور اس حال میں قائم ہوگی کہ ایک انسان اپنی اونٹنی کا دودھ نکال کر جارہا ہوگا اور پی بھی نہ سکے گا۔ اور قیامت یقیناً اس حال میں قائم ہوگی کہ انسان اپنا حوض لیپ رہا ہوگا اور ابھی اس میں (مویشیوں کو) پانی بھی نہ پلانے پائے گا۔ اور واقعی قیامت اس حال میں قائم ہوگی کہ انسان اپنے مُنہ کی طرف لقمہ اٹھائے گا اور اسے کھا بھی نہ سکے گا۔



مطلب یہ ہے کہ جیسے آج کل کی طرح لوگ کاروبار میں لگے ہوئے ہیں اسی طرح قیامت کے آنے والے دن بھی مشغول ہوں گے اور قیامت یکایک آجائے گی۔ جیسا کہ اللہ جل شانہٗ نے فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| بَلْ تَأْتِيهِم بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ فَلَا يَسْتَطِيعُونَ رَدَّهَا وَلَا هُمْ يُنظَرُونَ ○ (الانبیآء) | بلکہ قیامت ان پر اچانک آپہنچے گی سو اُن کے ہوش کھودے گی۔ پھر نہ اسے ہٹا سکیں اور نہ اُنھیں مہلت ہی دی جائے گی۔ |

الحاصل قیامت کی نشانیاں اللہ ربّ العزّت نے اپنے رسولؐ کی زبانی بندوں تک پہنچادی ہیں اور اس کے آنے کا ٹھیک وقت خود سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی نہیں بتایا البتہ ابن ماجہ اور مسند احمد کی روایت میں اتنا ضرور ہے کہ قیامت جمعہ کے دن آئے گی اور یہ بھی فرمایا کہ تمام مقرب فرشتے اور ہر ایک آسمان ہر ایک زمین ہر ہوا ہر پہاڑ ہر دریا ڈرتا ہے کہ کہیں آج ہی قیامت نہ ہو۔ غرضیکہ قیامت کا ٹھیک وقت اللہ کے سوا کسی کو پتہ نہیں بعض لوگوں نے اٹکل سے قیامت کے آنے کا وقت بتایا ہے مگر وہ محض اٹکل اور اِنْ هُمْ إِلَّا يَخْرُصُونَ کے درجہ میں ہے۔ جب لوگوں نے سرورِ عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم سے قیامت کا وقت پوچھا تو اللہ جلّ شانہٗ کی جانب سے حکم ہوا کہ

| | |
|---|---|
| قُلْ إِنَّمَا عِلْمُهَا عِندَ رَبِّي ۖ لَا يُجَلِّيهَا لِوَقْتِهَا إِلَّا هُوَ ۚ ثَقُلَتْ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۚ لَا تَأْتِيكُمْ إِلَّا بَغْتَةً | تم کہہ دو کہ اس کا علم میرے پروردگار ہی کو ہے وہی اس کے وقت پر اسے ظاہر کریگا وہ آسمانوں اور زمینوں پر بھاری ہوگی اچانک تم پر آپہنچے گی۔ |

وھذا اخر السطور من ھذا الکتاب المسطور والحمد للّٰہ الخالق العلیم بذات الصدور والصلوٰۃ علی سیّد رسلہ الذی جاء بھدایۃ الاسلام والنور وعلی الہ وصحبہ الذین اتبعوہ فی الفکرۃ والسرور۔

ختم شد

